الها فلكا آخر وهكذا وجدوا السبعة السيارة متحركة بحركات مختلفة فاثبتو الكل منها فلكا فرعموا ان الافلاک تسعة واثبتو الها ما ثبتو المحدد الجهات من الاحكام كالبساطة والكروية وامتناع الحركة الاينية والخرق والالتيام وغير هامماسمعت فيما سبق من الكلام وجز موابما سولت لهم انفسهم من الخرافات والاوهام ولم يعلموا انه لوسلم دليلهم وسلم من الانثلام فانما ينتهض فى السطح الاعلى من الفلک الاقصى لافى غيره من السطوح والاجرام بل كل مايزعمون فى هذا المقام رجم بالغيب وياله من داء عقام والعلم الحق عند الله العلام ولنختم الفن الثانى سائلين الله سبحانه حسن الختام.

---

ہوئے تو فلاسفہ نے ان نوفلکوں کے لئے بھی وہی احکامات مثلاً بساطت، کروی ہونا، امتناع الحرکۃ الاینیہ، امتناع الخرق والالتیام وغیرہ ثابت کئے جومحدد جہات کے لئے تھے۔

اورفلاسفہ نے اپنے دلوں کی آراستہ کی ہوئی بے دلیل باتوں اوراوہام پر یقین کرتے ہوئے ان باتوں کو بیان کیااوران کو یہ بات سمجھ نہ آئی کہ اگران کی دلیل مستحکم ہوجائے اورتسلیم کرلی جائے تو فقط فلک اقصیٰ کی سطح اعلیٰ کے علاوہ دیگرسطوح اوراجرام پرقائم نہ ہوسکے گی۔ درحقیقت فلاسفہ کی یہ سب باتیں محض اندازے اورغیرمحقق ہیں۔اصل حقیقت کاعلم تو اللہ رب العزت ہی کے پاس ہے جوتمام حقائق کو جاننے والا ہے۔